کی بدولت اوندھے منہ گرے ہوئے وہیں اپنی مصیبت اور خواہشات کے پسینہ و گرمی اور دھوپ میں کھڑے ہوں گے اور ادھر وہ عرش الہٰی کے سایہ میں عیش و خوشی اور پورے سکون و صبر اور آرام و اطمینان سے بیٹھے ہوں گے۔

**عرش الہٰی کے سایہ میں** (۵۰) آخرت میں جن سات قسم کے لوگوں کو عرش الہٰی کے سایہ میں جگہ ملے گی، غور و تامل سے دیکھا جائے تو یہ وہی لوگ ہوں گے جو مخالفت خواہشات کی بدولت اس مرتبہ پر فائز المرام ہوئے ہوں گے۔ کیونکہ طاقت ور اور غالب و مسلط بادشاہ اپنی خواہشات کو چھوڑ کر ہی عدل و انصاف کر سکتا ہے۔ اسی طرح جوانی کی امنگوں پر عبادت الہٰی کو ترجیح دینے والے نوجوان میں ترک خواہشات کا مادہ نہ ہو، تو وہ کبھی اس پر قادر نہ ہو سکے۔ علی ہذا القیاس جس کا دل خانہ خدا اور مساجد سے لگ چکا ہے وہ لذات اور خواہشات کے سب مقامات پر لات مار کر ہی مسجدوں میں بیٹھ سکتا ہے، ورنہ ہر طرف منہ نہ اٹھائے پھرے۔ اسی طرح جو شخص صدقہ دیتے ہوئے اس قدر اخفا کرتا ہے کہ دوسرے ہاتھ تک کو خبر نہیں لگنے دیتا۔ آخر وہ کونسی چیز ہے۔ جو اسے اس قدر اخفا پر مجبور کرتی ہے۔ علی ہذا القیاس جسے ایک اعلیٰ خاندان کی حسین و خوبصورت عورت خواہش نفسانی کے لیے بن بلائے خود دعوت دے رہی ہو۔ اور وہ خوف خدا سے کانپ اٹھے تو یہ بھی مخالفت خواہشات ہی کا نتیجہ ہے۔ اسی طرح جو شخص تنہا خالی مقام میں بیٹھ کر اپنے پروردگار کو یاد کر رہا ہے اور اس کے خوف سے ڈرتے ہوئے زار و قطار رو رہا اور آنسو بہا رہا ہے آخر اس حالت تک پہنچانے کے لیے وہ کونسا ہاتھ ہے۔ جو پس پردہ کام کر رہا ہے۔

## خواہشات پرست اور میدانِ محشر کی سختیاں

یہی وہ برگزیدہ اوصاف ہیں جن کے ہوتے ہوئے میدان محشر کی شدت وسختی، دھوپ اور پسینہ کو ایسے بہترین لوگوں سے کچھ واسطہ نہیں ہوگا۔ مگر اس کے برعکس خواہش پرستوں کا یہ حال ہوگا کہ دھوپ سے پگھل رہے ہوں گے اور پاؤں سے سر تک پسینہ میں غرق اور ڈوبے ہوئے ہوں گے اور پھر اسی پر بس نہیں بلکہ وہ اس حالت کے بعد قید خانہ خواہشات کے داخلہ کا انتظار کر رہے ہوں گے۔ عزوجل سے درخواست ہے کہ ہمیں نفس امارہ کی خواہشات سے پناہ دے اور ہماری تمام خواہشات کو محض اپنی رضا و محبت کی اطاعت کے لیے وقف فرما لے۔ وہ سب کاموں پر قادر اور اجابت دعا کا اہل ہے۔

تمت بالخیر

کتابت:۔ عبدالرشید کیلانی پھالیہ ضلع گجرات۔